106:سورۃ قریش

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 106 | سُوۡرَۃُ قُرَیۡش | مکی | 1 | 4 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ ۙ﴿۱﴾ اٖلٰفِہِمۡ رِحۡلَۃَ الشِّتَآءِ وَ الصَّیۡفِ ۚ﴿۲﴾ چونکہ اللہ نے قریش کو سفر سے مانوس کر دیا ہے اور ان کے لئے سردی اور گرمی میں لمبا تجارتی سفر کرنا آسان بنا دیا ہے فَلۡیَعۡبُدُوۡا رَبَّ ہٰذَا الۡبَیۡتِ ۙ﴿۳﴾ اس لئے انہیں بھی چاہیے کہ اس نعمت کے شکر میں اس گھر کے مالک ہی کی عبادت کریں الَّذِیۡۤ اَطۡعَمَہُمۡ مِّنۡ جُوۡعٍ ۬ۙ وَّ اٰمَنَہُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ ٪﴿۴﴾ جس نے انہیں بھوک میں کھانا دیا اور خوف سے امن دیا رکوع[1]

107: سورۃ الماعون

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 107 | سُوْرَةُ الْمَاعُوْن | مکی | 1 | 7 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَرَءَيْتَ الَّذِىْ يُكَذِّبُ بِالدِّيْنِ ﴿۱﴾ اے نبی (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم)! کیا آپ نے اس شخص کو دیکھا جو جزا و سزا کے دن کو جھٹلاتا ہے فَذٰلِكَ الَّذِىْ يَدُعُّ الْيَتِيْمَ ﴿۲﴾ وَ لَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ﴿۳﴾ یہ وہی شخص ہے جو یتیموں کو دھکے دیتا ہے اور مسکینوں کو کھانا کھلانے کی ترغیب بھی نہیں دیتا فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّيْنَ ﴿۴﴾ الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ ﴿۵﴾ پھر ایسے نمازیوں کے لئے بڑی خرابی ہے جو اپنی نماز کے معاملہ میں غفلت برتتے ہیں الَّذِيْنَ هُمْ يُرَآءُوْنَ ﴿۶﴾ اور ان نمازیوں کے لئے بھی جو محض لوگوں کو دکھانے کے لئے نماز پڑھتے ہیں وَ يَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ ﴿۷﴾ اور لوگوں کو روزمرہ کے استعمال کی معمولی چیز تک دینے سے گریز کرتے ہیں رکوع[1]

108: سورۃ ال-کوثر

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 108 | سُوْرَةُ الْكَوْثَر | مکی | 1 | 3 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝۱ اے نبی (ﷺ)! یقیناً ہم نے آپ کو خیر کثیر عطا فرمائی ہے فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَ انْحَرْ ۝۲ سو آپ اپنے رب ہی کے لئے نماز پڑھئے اور اس ہی کے لئے قربانی کیجئے اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝۳ یقیناً آپ کا دشمن ہی لاوارث اور بے نام ونشان ہے رکوع [1]